بکر کے سب ورثہ کا ہے، اور حق فک رہن کا زید ہی کو حاصل ہے، زید کا اس حق فک کو عبید پدر عزیز وغیرہ کے ہاتھ بیع کرنا شرعاً باطل ہے اس بیع سے عبید کا کوئی حق نہیں ہوا (۱) اگر عبید سے روپیہ بھی وصول ہو جاتا تب بھی زید پر واجب تھا کہ وہ روپیہ عبید کو واپس کر دیتا، کہ یہ روپیہ رشوت ہے اور جب کہ روپیہ بھی عبید سے وصول نہیں ہوا، تب تو کسی قسم کا بھی حق عبید کو حاصل نہیں ہوا، اور جو اقرار نامہ لکھا گیا محض لاشے ہے، اس کا کوئی اثر نہیں، اگر زید کو روپیہ بھی مل جاتا اور زید میعاد کے اندر روپیہ عبید کو واپس بھی نہ کرتا، اور میعاد بھی گذر جاتی اور کوئی قاضی بھی اس بیع باطل کے نفاذ کا حکم کر دیتا۔ تب بھی حق فک رہن زید ہی کو حاصل رہتا اور سائل کا یہ کہنا کہ عبید خلاف معاہدہ قابض رہا سمجھ میں نہیں آتا، کیونکہ جائیداد مرہونہ کا اول بکر کے قبضہ میں پھر ہندہ کے قبضہ میں رہنا اوپر سوال میں مذکور ہے، بہر حال اگر اس پر بھی عبید کا قبضہ ہو جاتا تب بھی حکم مذکور آنفاً میں کچھ تغیر نہ ہوتا، عبید کو غاصب و قابض بالباطل کہا جاتا، جب عبید کا اس میں کوئی حق نہیں تو اس کے مرنے کے بعد عزیز وغیرہ اس کے وارثوں کا بھی اس میں کوئی حق نہیں ہوگا، پھر جب ہندہ کی وفات ہوئی تو عمرو اگر اس کا یا بکر کا شرعی وارث ہے تو اس کا بھی مثل اصل مرتہن کے صرف واپسی زر رہن ہی میں حق ہے، اسی طرح اگر بکر کے یا ہندہ کے اور ورثہ شرعی بھی ہوں، تو بھی یہی حق واپسی زر رہن سب میں مشترک ہے، اب عمرو نے اس جائیداد سے دو سو روپے جو وصول نہیں کیا تو اس رقم وصول شدہ سے سولہ روپیہ زید کو واپس کئے جائیں گے اور دو سو روپیہ بکر مرتہن سب ورثہ شرعیہ کو موافق ان کے حق میراث کے تقسیم کیا جاوے گا، اور جائیداد مرہونہ چھوڑ دینا واجب ہوگا اور اگر بکر یا ہندہ کو بھی کچھ وصول ہوا تھا، تو وہ بھی ہندہ اور بکر کی جائیداد سے وصول کر کے زید کو واپس دیا جاوے گا، یا ان کے حصہ میں تقسیم کے وقت اتنی کمی کر دیں گے اور

---

← **عن فضالة بن عبيد صاحب النبي صلى الله عليه وسلم أنه قال: كل قرض جر منفعة فهو وجه من وجوه الربا.** (السنن الكبرى للبيهقي، كتاب البيوع، باب كل قرض جر منعفة فهو ربا، دارالفكر بيروت ٨/ ٢٧٦، رقم: ١١٠٩٢)

**كل قرض جر نفعا فهو ربا حرام.** (قواعد الفقه، مكتبه أشرفيه ديوبند ص: ١٢٥)

(١) **وفي الأشباه: لا يجوز الاعتياض عن الحقوق المجردة. قال في البدائع: الحقوق المفردة لا تحتمل التمليك، ولا يجوز الصلح عنها.** (شامي، كتاب البيوع، مكتبه زكريا ديوبند ٧/ ٣٣، كراچی ٤/ ٥١٨)

شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ

اس دوسوروپے میں سے وہ وصول کردہ ہندہ وبکر بھی زید کو واپس کیا جاوے گا (۱) جب جائیداد میں وارثانِ مرتہن کا کوئی حق نہ رہا تو اب خالد کا قبضہ محض باطل ہے، اسی طرح جب زرِرہن وارثانِ مرتہن کے پاس پہنچنے سے بذمہ راہن یا وارثان راہن دین نہیں رہا تو خالد کا معاف کرنا بھی باطل ہے۔ خاص کر ایسے اشخاص کو یعنی جو شرعاً کبھی دائن یعنی مستحق وصول دین نہیں ہوئے، جیسا اوپر مذکور ہو چکا ہے کہ عبید وعزیز کا کوئی حق شرعاً ثابت نہیں ہوا۔ پس عزیز وغیرہ کا قبضہ اس جائیداد پر باطل ہوگا، اور انتفاع اس سے حرام ہوگا۔ بلکہ سب پر واجب ہے کہ اپنا قبضہ اٹھا کر زید راہن یا اس کے ورثہ کے قبضہ میں دیدیں (۲)۔ فقط۔

(حوادث اول ص ۴۲ تتمہ اولیٰ ص ۱۹۰)

---

(۱) **وإذا مات الرجل وكسبه خبيث فالأولى لورثته أن يردوا المال إلى أربابه، فإن لم يعرفوا تصدقوا به.** (هندية، كتاب الكراهية، الباب الخامس عشر: في الكسب، قديم زكريا ديوبند ٥/ ٣٤٩، جديد زكريا ديوبند ٥/ ٤٠٤)

**ويجب عليه أن يرده على مالكه إن وجد المالك، وإلا ففي جميع الصور يجب عليه أن يتصدق بمثل تلك الأموال على الفقراء.** (بذل المجهود، الطهارة، باب فرض الوضوء، قديم ١/ ٣٧، دارالبشائر الإسلامية بيروت ٤/ ٣٥٩)

(۲) **عن أبي حميد الساعدي -رضي الله عنه- أن رسول الله صلى الله عليه وسلم قال: لا يحل لمسلم أن يأخذ مال أخيه بغير حق.** (مسند أحمد بن حنبل ٥/ ٤٢٥، رقم: ٢٤٠٠٣)

مجمع الزوائد، دارالكتب العلمية بيروت ٤/ ١٧١۔

**لا يجوز لأحد من المسلمين أخذ مال أحد بغير سبب شرعي.** (شامي، كتاب الحدود، مطلب: في التعزير بأخذ المال، مكتبه زكريا ديوبند ٦/ ١٠٦، كراچی ٤/ ٦١)

البحرالرائق، كتاب الحدود، باب حد القذف، مكتبه زكريا ديوبند ٥/ ٦٨، كوئٹه ٥/ ٤١۔

شبیر احمد قاسمی عفا اللہ عنہ

تم بحمدالله